## حال و مقام

| | |
|---|---|
| دل زندہ و بیدار اگر ہو تو بتدریج | بندے کو عطا کرتے ہیں چشم نگراں اور |
| احوال و مقامات پہ موقوف ہے سب کچھ | ہر لحظہ ہے سالک کا زماں اور مکاں اور |
| الفاظ و معانی میں تفاوت نہیں لیکن | ملا کی اذاں اور مجاہد کی اذاں اور |
| پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں | کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور |

## ابو العلا معری

| | |
|---|---|
| کہتے ہیں کبھی گوشت نہ کھاتا تھا معری | پھل پھول پہ کرتا تھا گذر اوقات |
| اک دوست نے بھونا ہوا تیتر اسے بھیجا | شاید کہ وہ شاطر اسی ترکیب سے ہو مات |
| یہ خوان تر و تازہ معری نے جو دیکھا | کہنے لگا وہ صاحب غفران و لزومات |
| اے مرغک بیچارہ ذرا یہ تو بتا تو | تیرا وہ گنہ کیا تھا یہ ہے جس کی مکافات |

## سیاست

| | |
|---|---|
| اس کھیل میں تعیین مراتب ہے ضروری | شاطر کی عنایت سے تو فرزیں میں پیادہ |
| بیچارہ پیادہ تو ہے اک مہرۂ ناچیز | فرزیں سے بھی پوشیدہ ہے فرزیں کا ارادہ |

## اذان

| | |
|---|---|
| اک رات ستاروں سے کہا نجم سحر نے | آدم کو بھی دیکھا ہے کسی نے کبھی بیدار |

کہنے لگا مریخ ادا فہم ہے تقدیر
ہے نیند ہی اس چھوٹے سے فتنے کو سزاوار

زہرہ نے کہا اور کوئی بات نہیں کیا
اس کرمک شب کور سے کیا ہم کو سروکار

بولا مہ کامل کہ وہ کوکب ہے زمینی
تم شب کو نمودار ہو وہ دن کو نمودار

واقف ہو اگر لذت بیداری شب سے
اونچی ہے ثریا سے بھی یہ خاک پراسرار

آغوش میں اسکی وہ تجلی ہے کہ جسمیں
کھو جائینگے افلاک کے سب ثابت و سیار

ناگاہ فضا بانگ اذاں سے ہوئی لبریز
وہ نعرہ کہ ہل جاتا ہے جس سے دل کہسار

ختم شد

# مآثر سیّد محمود

(از عبدالمالک آروی)

ہندوستان کے عظیم الشان رہنما، بہار کے وزیر ترقی ڈاکٹر سید محمود کی زندگی آپ ادبیات، مذہبیات، عمرانیات اور سیاسیات پر سیر حاصل بحثیں اُن کی نفسیاتی تحلیل و تجزیہ، اور ان پر ناقدانہ جرح و تعدیل۔

یہ کتاب نہ صرف ڈاکٹر صاحب موصوف کی حیات و اعمال سے بحث کرتی ہے بلکہ یہ ادبی تنقیدوں، نفسیاتی عقدہ کشائیوں، اور سیاسی مسائل کا ایک دلچسپ اور مفید مرقع ہی اسمیں ہندوستان کے انقلاب اور رجواب انقلاب، آزادی اور بٹوارہ ہندو مسلم اتحاد و کشاکش، حریت پسندی اور فرقہ پرستی انکے اسباب و عواقب پر بے انتہا دلکش اور ساتھ ہی عمیق انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے سائز ۲۰×۳۰ صفحات تقریباً ۴۰۰
قیمت تخمیناً پانچ روپیہ (صہ)

# ہندوستانی مسلمان

(از عبدالمالک آروی)

ہندوستان کے مسلمان ایک جدید، نازک اور تاریخی دور سے گذر رہے ہیں، ان کے خیالات پریشان اور انکی زندگی نڈھال ہو رہی ہے، اس کتاب کے مطالعہ سے انکی جامد و بارد زندگی میں قوت و عمل کی حرارت اور مستقبل کی تعمیر کیلئے انکے تصورات میں ایک نئی لہر پیدا ہو جائیگی، اس کتاب میں پاکستان، اسلامستان انقلاب چین جیسے بین الاقوامی مسائل کے علاوہ اقلیت، ہجرت، زبان اور معاش کے مسائل پر بے لاگ تنقیدیں کی گئی ہیں،

ضرورت ہے کہ ہندوستان کا ہر مسلمان یہ کتاب پڑھے اس کے ذہنی ہیجان و اضطراب میں ایک سکون پرور ٹھہراؤ پیدا ہو جائیگا

سائز ۲۰x۳۰ صفحات تقریباً ۵۰۰ قیمت کا اندازہ (۶ روپے)

ملنے کا پتہ: طاق بستاں آرہ (صوبہ بہار)